جن کا پیارا نام محمدؐ، فیض مؤبّد، فوز مخلّد ۔۔۔ حُسنِ مجرّد، نورِ مقدّم صلی اللہ علیہ وسلم

طٰہٰ اور یٰسین کا مورد، قبلۂ ایمان جن کا مولد ۔۔۔ دولتِ سرمد جس کا مقدم، صلی اللہ علیہ وسلم

بعدِ خدا ہر ایک سے افضل اشرفُ اکمل اطیبُ و اجمل ۔۔۔ اَصْدَقُ و اعدلُ اجود و احکم صلی اللہ علیہ وسلم

شافعِ محشر، ماحیِ عصیاں، حامیِ مضطر، حارسِ گیہاں ۔۔۔ ساقیِ کوثر، وارثِ زمزم صلی اللہ علیہ وسلم

سروِ سیادت، قامتِ رعنا، صبحِ سعادت، جلوۂ سیما ۔۔۔ طاقِ عبادت، ابروے پُرخم، صلی اللہ علیہ وسلم

سیدِ بطحا، مُخبرِ صادق، عُروۂ وثقیٰ، مصحفِ ناطق ۔۔۔ برزخِ کبریٰ، آیۂ مُحکم، صلی اللہ علیہ وسلم

ابرِ دُرافشاں، سرورِ سامی، بدرِ درخشاں، جدِ گرامی ۔۔۔ حاذقِ دوراں، چارہ گرِ غم صلی اللہ علیہ وسلم

باطن و ظاہر طیبُ طاہر، خسرو قاہر، کوکبِ باہر ۔۔۔ جانِ مظاہر، مرکزِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

کنزِ دقائق حصنِ حقائق، جانِ صدائق، روحِ خلائق ۔۔۔ سب پہ فائق سب پہ اقدم صلی اللہ علیہ وسلم

جس کا بذلِ عطا سے شامل جس کا فضل شفا سے عاجل ۔۔۔ جس کا حکم قضا سے مبرم صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے بسائی دل کی بستی جس کا نہو شبابِ ہستی ۔۔۔ نزہتِ گیستی جس کا مقدم صلی اللہ علیہ وسلم

حُسنِ ازل کا جلوۂ رنگیں، بحرِ قدم کی موجِ نخستیں ۔۔۔ اوجِ ابد کا نیرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

مہرِ رسالت مہرِ جلالت عینِ عدالت خضرِ دلالت

اے بکمالت ناطقہ ابکم، صلی اللہ علیہ وسلم

## الصّلوٰۃ والسّلام علیٰ سیّد الانام

از

جناب یحییٰ اعظمی

سلام اُس پر ہوئی جس سے منور بزمِ امکانی ۔۔۔ سلام اس پر رُخِ اقدس تھا جس کا شمعِ ایمانی

سلام اُس پر لقب تھا رحمۃ للعالمین جس کا ۔۔۔ سلام اس پر کہ خود اک نامِ نامی تھا امیں جس کا

سلام اُس پر جو تھا ہمدرد و مخلص غم نصیبوں کا
سلام اُس پر جو تھا غمخوار مسکینوں غریبوں کا

سلام اُس پر یتیموں کا ہمیشہ جس نے غم کھایا
سلام اُس پر جو دلسوزی سے بیواؤں کے کام آیا

سلام اُس پر کہ جس نے بیکسوں کی کارسازی کی
سلام اُس پر کہ خو جس کی تھی ہمسایہ نوازی کی

سلام اُس پر کہ خود "الفقر فخری" جس نے فرمایا
سلام اس پر دلوں کو سوزِ حق سے جس نے گرمایا

سلام اُس پر دیا عدل و اخوت کا سبق جس نے
سلام اُس پر سنایا دہر کو پیغامِ حق جس نے

سلام اُس پر عدو پر جس نے رفق و لطف فرمائے
سلام اُس پر عوض پتھر کے جس نے پھول برسائے

سلام اُس پر جو بن کر "رحمۃً للعالمین" آیا
سلام اُس پر جو از سر تا قدم لطف آفریں آیا

سلام اُس پر دلِ عالم پہ جس نے بادشاہی کی
سلام اُس پر بداندیشوں کی جس نے خیرخواہی کی

سلام اُس پر جو تھا نوعِ بشر کا محسنِ اعظم
سلام اُس پر جو تھا چشم و چراغِ دودۂ آدم

سلام اُس پر مٹایا جس نے فرقِ خواجہ و مولا
سلام اُس پر اٹھائی جس نے رسمِ بندہ و آقا

سلام اُس پر لٹائے گنج ہائے سیم و زر جس نے
سلام اُس پر نہ کھایا سیر ہو کر عمر بھر جس نے

سلام اُس پر فقیری میں تھی جس کی شانِ سلطانی
سلام اُس پر شتربانوں کو دی جس نے جہانبانی

سلام اُس پر سہے حق کے لئے رنج و محن جس نے
سلام اُس پر خدا کی راہ میں چھوڑا وطن جس نے

سلام اُس پر بچھونا تھا حصیرِ بوریا جس کا
سلام اُس پر مُصَلیٰ تھا حریمِ کبریا جس کا

سلام اُس پر کہ بوسیدہ تھی پارینہ ردا جس کی
سلام اُس پر کہ اک کمبل تھا نورانی قبا جس کی

سلام اُس پر کبھی آسودہ ہو کر جو نہ سوتا تھا
سلام اُس پر کہ شب کے آخری حصوں میں روتا تھا

سلام اُس پر تھی شاہد بزمِ انجم جس کے "یارب" کی
سلام اُس پر کہ تھیں بیدار جس سے خلوتیں شب کی

سلام اُس پر کہ سجدوں سے جبیں جس کی منور تھی
سلام اُس پر کہ جس سے زینتِ محراب و منبر تھی

سلام اُس پر گلیم افروز تھا جس کا تنِ نوری
سلام اُس پر رخِ روشن تھا جس کا شمعِ کافوری

سلام اُس پر صفت "والشمس" جس کے روئے انور کی
سلام اُس پر شبستانِ جہاں جس نے منور کی

سلام اُس پر کہ سیما جس کا تھا آئینۂ ایمان
سلام اُس پر کہ سینہ جس کا تھا گنجینۂ عرفان

سلام اُس پر کہ تھا نورِ قدم کا پیکرِ آخر
سلام اُس پر کہ تھا حُسنِ ازل کا مظہرِ آخر

سلام اُس پر کہ فطرت جس کی تھی پرہیزگاری کی
سلام اُس پر تھی خوبی ختم جس پر صنعِ باری کی

سلام اُس پر کہ تھا دینِ ہُدیٰ کا قدوۂ اکمل
سلام اُس پر کہ تھا خلقِ حَسن کا اُسوۂ اجمل

سلام اُس پر کہ تھا پیغمبرِ اُمّی لقب جس کا
سلام اُس پر کہ تھا فیضانِ ربانی ادب جس کا

سلام اُس پر فدا تھا صاحبِ عرش بریں جس کا
سلام اُس پر کہ مشاطہ تھا خود روح الامیں جس کا

سلام اُس پر کہ تھی جس کی صفت مزمل و یٰسین
سلام اوس پر بتائے جس نے دین کے حکمت و آئین

سلام اُس پر رگِ فطرت کو بخشی زندگی جس نے
سلام اُس پر رُخِ ہستی کو دی تابندگی جس نے

سلام اُس پر کتابِ قدس ہو نعت و ثنا جس کی
سلام اُس پر زبانِ وحی ہے رمز آشنا جس کی

سلام اُس پر ہیں جس کی جلوہ گاہیں یثرب و بطحا
سلام اس پر کہ جس کی خواب گہ ہے گنبدِ خضرا

سلام اوس پر جوار پاک جس کا رشکِ سینا ہو
سلام اوس پر دیارِ محترم جس کا مدینہ ہو



# آثارِ علمیہ و ادبیہ

## مولوی ریاض حسن خان صاحب خیال کا مکتوب

بنام

## نواب محمد اسحاق خان صاحب سکریٹری محمڈن کالج علیگڈھ

(بہ سلسلۂ ترتیب کلیات خسرو)

رسول پور ڈاکخانہ تھوا ضلع مظفر پور

۱۹ر فروری ۱۹۳۰ء

جناب نواب صاحب مخدوم و مطاع محترم دامت معالیکم،

تسلیم :- تبصرۂ جدید بصیرت افزا ہوا، یادآوری و مہرگستری کا شکر گزار ہون، کلیاتِ خسرو کی ترتیب واشاعت کے متعلق جو کاوش و کوشش کیجا رہی ہے اس سے بڑھکر اور کیا ممکن ہے خداوند تعالیٰ آپ کی کوشش کو مشکور فرمائے،

اچھا ہوا کہ مطلع الانوار کی تنقید نگاری مولوی احتشام الدین صاحب کے حوالہ کی گئی، مولوی فرحاد صاحب کی تنقید کی عبارت روزمرہ کے خلاف اور طرزِ بیان نہایت پیچیدہ ہے،

مجھے بڑی ندامت ہے کہ تواترِ سلسلۂ علالت کے باعث تنقید مذکور کو آج سے پیشتر واپس نہ کرسکا، آج بذریعہ رجسٹرڈ بکیٹ پوسٹ ارسال کرتا ہون، اُس پر جابجا سُرخ روشنائی سے، نوٹ مین نے لکھدیئے ہین وہ ملاحظہ

اُس تنقید مین زبان وطرز بیان کے علاوہ بعض مضامین بھی اصلاح طلب ہین، تنقید زیر تالیف مین اگر وہ مضامین اُس تنقید سے نئے جائیں تو میرے نوٹ بھی پیش نظر رہین،

مولوی فرجاد صاحب کی تحریر مین ایک نقص یہ بھی ہے کہ وہ بعض مقام مین تنقید کی حیثیت سے نکل کر ہجو ملیح اور کہیں ہجو صریح کی حد تک پہونچ گئی ہے، مصنف کی نکتہ چینی عیب نہین مگر اُس کو نکتہ چینی کی حد سے خارج نہ ہونا چاہئے،

اُس تنقید کے معائنہ کے زمانہ میں حضرت امیر خسرو کے بعض بعض محاسن جو میرے خیال میں آئے اور اُن کو اُس تنقید کے حاشیہ پر قلمبند کرنے کی نوبت نہیں آئی اب تنقید جدید کے زیر تالیف ہونے کی خبر پاکر بعض کو اس عریضہ کے ذیل مین عرض کرتا ہون :-

۱- بے شبہہ حضرت نظامی کے خمسہ کو جملہ شعراء کے خمسون پر بحیثیت مجموعی ترجیح ہے، مگر بعض مقام ایسے بھی ہیں جہان حضرت امیر خسرو کے بیان کو فوقیت ہے، مثلاً حضرت نظامی نے جہان عدل وانصاف اور حُسن عمل کی ترغیب دی ہے، فرمایا ہے :-

آنکہ ترا توشہ رہ می دہد | از تو یکے خواہد و دہ می دہد
بہتر ازان مایۂ سازیت نیست | سود کن آخر کہ زیانیت نیست

اسی مضمون کو حضرت امیر خسرو اداے زکوٰۃ کے متعلق یون فرماتے ہین :-

آنکہ زیک دہ دہدت بیشکے | کمتر ازان کش دہی از چہل یکے؟
خواستہ، ناخواستہ، دادت خدا | وائے کہ تو خواستہ ندہیش باز!!
زانچہ نصاب ست نصیبے بدہ | مزد واے بطبیبے بدہ

من جاء بالحسنۃ فلہ عشر امثالھا کی تلمیح دونون صاحبون نے کی ہے، مگر کسی کام کی تحریک و ترغیب کے دو عنوان ہوتے ہین، ایک تو یہ کہ مخاطب کو اُس فعل مین اُس کا ذاتی نفع بتایا جائے کہ وہ اوس نفع کے لالچ سے اس کام کو کرے، دوسرا طریقہ یہ ہے کہ وہ فعل اخلاقی حیثیت سے اُس کا فرض ثابت کیا جائے حضرت نظامی نے پہلا طریقہ

اختیار کیا ہے، وہ کہتے ہین کہ "خدا جو تمھیں زادِ راہ دیتا ہے وہ ایک چاہتا ہے، اور اُس کا بدلہ دس دیتا ہے، ایسا اچھا گاہک نہ ملے گا، اُس کے ساتھ سودا کرنے میں تمھارا نفع ہی نفع ہے، گھاٹا نہیں ہے" اور حضرت امیر خسرو نے نہ صرف نفع کے خیال سے اس کام کی ترغیب دی ہے، بلکہ اس فعل کو غیرت کا مقتضٰے ٹھہرایا ہے، اور اخلاقی فرض بتایا ہے، یہ کہتے ہین کہ: "جو کوئی ایک کا عوض دس بڑھا کر دیتا ہے، کیا وہ اتنے کا بھی مستحق نہین کہ چالیس حصّون سے ایک حصّہ پائے، ؟ خدا نے تم کو، بے طلب، مال و متاع دیا ہے، کیا غیرت کا یہی تقاضا ہے کہ تم اوس کو مانگنے پر بھی، نہ دو؟ جس کی بدولت تم صاحبِ نصاب ہوئے، اُس کو ایک نصیبہ دیدو، طبیب کی دوا سے تندرستی و توانائی حاصل کرکے اپنی محنتون کی مزد حاصل کرتے ہو، تو دوا کی مزد نہ بھولو"

اسی مضمون کو حضرت مولانا جامی نے بھی لکھا ہے :

حق چو ترا داد زر دینار بیست ۔۔۔ بخل بیک نیمۂ دینار چیست؟

ریخت زر درہم بکنارت دویست ۔۔۔ پنج چو خواہد بکنارہ باست،

مولانا جامی فرماتے ہین کہ "اللہ تعالیٰ نے جب تم کو بیس اشرفیان دی ہین، تم صرف آدھی اشرفی کے دینے مین بخالت کیا کرتے ہو، ؟ اوس نے پانسو درمون سے تمھارا دامن بھر دیا، وہ پانچ درم جو مانگتا ہے، الگ ہٹ کر پیچھا نہ چھڑاؤ" ظاہر ہے کہ امیر خسرو کا بیان اس سے کہین زیادہ مدلل اور بلیغ ہے، مولانا نے صرف ایک ہی دلیل دی کہ اُس نے تم کو زیادہ دیا ہے، تم کم دینے مین مضائقہ نہ کرو، اور امیر خسرو نے تین دلیلین بیان فرمائی ہیں،

۱۔ ایک تو وہی جس سے مولانا نے بھی استدلال کیا ہے،

۲۔ وہ ایک کا بدلہ دس دیتا ہے، اس مین لطافت یہ ہے کہ وہ چالیسوان حصّہ بھی جو تم دوگے، رائگان نہ جائے گا، اوس ایک کے عوض دس ملین گے،

۳۔ اوس نے بے طلب دیا، تم طلب پر تو دو،

امیر خسرو کے بیان کی ترجیح کی چوتھی وجہ یہ ہے کہ اونھون نے "خواستہ" کا لفظ کہا ہے، اور مولانا جامی "چو خواہد" کہتے ہین، فرائض مقرر ہو چکے ہین، اس لئے "خواستہ" کو "چو خواہد" پر ترجیح ہے،

"بخل بیک نیمہ دینار چیست" سے "کمتر ازان کش دہی از جل یکے" بھی زیادہ تر موثر ہے، غرض لفظاً و معنیً ہر طرح حضرت امیر خسرو کے یہ اشعار افضل ہین،

۲- معراج کے بیان مین بھی جہان امیر خسرو نے مہمان عزیز کی آمد آمد عالم بالا میں استقبال کی تیاری اور علویوں کے دولولہ و شوق اور بے قراری انتظار کا ذکر کیا ہے، وہ کیا باعتبار شکوہ الفاظ اور کیا بحیثیت اظہار جذبات حضرت نظامی کے کلام سے زیبا تر ہے،

| مخزن اسرار | | مطلع الانوار | |
|---|---|---|---|
| نیم شبے کان مہ گردون غلام<br>کرد بدولت سوے گردون خرام | ۱ | نیم شبان کان ملک نیم روز<br>کرد روان مشعل گیتی فروز | ۱ |
| دلولہ در عالم بالا گرفت<br>غلغلہ در گنبد والا گرفت | ۲ | خود فلک از دیدہ عمارتش کرد<br>زہرہ و مہ مشعلہ داریش کرد | ۲ |
| نہ تتق و ہفت صنم خاستند<br>ہفت دہ خویش بیاراستند | ۳ | کرد رہا در حرم کائنات<br>ہفت خط و چار حد و شش جہات | ۳ |
| ثابت و سیار درین انتظار<br>ماندز بیرون و درون بیقرار | ۴ | پردہ بر انداختہ یعنی ملک<br>خرقہ در انداختہ یعنی فلک | ۴ |
| خازن جنت زدل بے سکون<br>گاہ برون آمد و گاہے درون | ۵ | چون دو جہان دیدہ برو داشتند<br>سر زپے سجدہ فرو داشتند | ۵ |
| روضہ برآورد غبار بخور | ۶ | | |

| | مطلع الانوار | مخزن اسرار |
|---|---|---|
| | ساختہ جاروب ز گیسوے حور | . . . . . . . . . . . . |
| ۷ | حور بره داشتہ چشم سیاه | . . . . . . . . . . . . |
| | گشتہ ز دیده درم افشان برہ | . . . . . . . . . . . . |
| ۸ | سدره و طوبی سو بدرے چنان | . . . . . . . . . . . . |
| | سجده کنان در شب قدری چنان | . . . . . . . . . . . . |
| ۹ | در همه ره کاو قدم کار زد | . . . . . . . . . . . . |
| | مرغ فلک بوسه بمنقار زد | . . . . . . . . . . . . |
| ۱۰ | بلبل طوبی که نواز د بلند | . . . . . . . . . . . . |
| | رقص در ادریس و مسیحا فگند | . . . . . . . . . . . . |
| ۱۱ | خاستہ طاؤس ملائک بکار | . . . . . . . . . . . . |
| | پایچہ بالا زده طاؤس دار | . . . . . . . . . . . . |

حضرت امیر خسرو کے شعر نمبر۲ مین آمدآمد کی دھوم، شعر نمبر۳، نمبر۶ اور نمبر۷ مین جو استقبال کا سامان اہتمام، شعر نمبر۱۱ مین سرگرمی و مستعدی، شعر نمبر۱۰ میں جوش مسرت، اور شعر نمبر۴ و نمبر۵ میں جو انتظار کی بیقراری ہے، وہ حضرت نظامی کے ہان مفقود ہے،

۳۔ حضرت امیر خسرو کی یہ خصوصیت ہے کہ وہ شوق و بے قراری کی تصویر جب اور جہان کھینچتے ہین، خال وخط سے کامل ہوتی ہے، معراج کے بیان مین اہلِ آسمان کے ولولہ و شوق کا سمان ابھی نظر سے گذر چکا ہے، اب وہ کیفیت ملاحظہ ہو، جب اپنے پیر و مرشد کے حضور مین حاضر ہوئے ہین، ظاہر ہے کہ د فور شوق و بیقراری مین سرو پا کی فکر نہین ہوتی، اپنی آپ خبر نہیں رہتی، پستی و بلندی یکسان نظر آتی ہے، وہ ٹھوکرین کھا کھا کر کبھی جھکتا

کبھی گرتا ہے، کانٹے چبھتے ہین، مگر اپنی دھن مین بڑھا جاتا ہے، ان سب جزئیات کو کس صراحت وخوبی سے بیان کیا ہے :

گرم برون جستم ازان روضہ گاہ ——— نے خبرم از سر و نے از کلاہ
پاے نہادم برہ آشفتہ وار ——— کوہ غمم بردل و من بے قرار
نے غم ہستی کہ بہ پستی کشد ——— شربتے شوقے کہ بمستی کشد
. . . . . . . .
خار قدم دوز بہ پیرامنم ——— سوزنِ عیسی شدہ در دامنم
من شدہ چون رشتہ مریم بتاب ——— کردہ گزر از سرِ سوزن شتاب
روح چو مستے ز رکوع و سجود ——— وجد مصور شدہ نقشِ وجود
زین نمط آلودہ بشوق و نیاز ——— در نظر خواجہ رسیدم فراز

۴۔ حضرت امیر خسرو کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ وہ قرآن واحادیث اور اقوال مشہورہ کی تلمیح اور اقتباس، بے تکلف نہایت صفائی اور روانی کے ساتھ، بکثرت کرتے ہین، چند مثالیں یہ ہین :-

اِنَّ المُتقین فی جنات ونھرٍ فی مقعد صدق عند ملیک مقتدرٍ

در چمن روضۂ قدسش خرام ——— بر شرف مقعد صدقش مقام

وان من شیئٍ الا یسبح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم

جسم وجمادے کہ بکوہ و در اند ——— ہم بزبانے بہ تعالی اللہ اند
سنگ وگیاہے کہ تو بینی خموش ——— غلغل شان ہست فلک را بگوش

وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون

ہرچہ بدہر آدمی است و پری ——— نیست مگر بہر پرستش گری

مَن جاء بالحسنۃ فلہ عشر امثالہا

آنکه زیک ده دهدت بیشکے کمتر از ان کش دہی از چل یکے

مثل الذین حملوا التوراۃ ثم لم یحملوھا کمثل الحمار یحمل اسفارا

کارشناسے کہ رخ از کار تافت داغ جبین حمل اسفار یافت

انّ الینا ایابھم

یافتہ از درگہِ تو فتح باب بارگہِ انّ الینا ایاب

وجعلنا عالیھا سافلھا

راند چو بر صفحۂ ہستی قلم عالیھا سافلھا زد رقم

تعبد ربک کانک تراہ اور لاصلوٰۃ الّا بحضور القلب

دور زہدے کہ بیا زی بود (ق) شو بہ نمازے کہ نیازی بود

گم مشو از حضرت وجار ابین دل بہ حضور آر و خدا را ببین

کل امرءٍ مرھون باوقاتہ

گرچہ ہمی خواست سخن کام خویش لیک گرو بود بہنگامِ خویش

لخلوف فم الصائم اطیب عند اللہ من ریح المسک

طرۂ ظلمت زنسیم بہار مشک فشان شد چو لب روزہ دار

۵- اخیر شعر اس بات کا بھی شاہد ہے کہ حضرت امیر خسرو پر مذہبی اثر اتنا غالب ہے کہ وہ استعارہ و تشبیہ مین بھی معتقداتِ مذہبی سے کام لیتے ہین، اس شعر کے علاوہ اور جگہ بھی اس قسم کی تشبیہ اُن کے کلام مین پائی جاتی ہے مثلاً

روز بقا چون بزوال اوفتاد از پس آن تن بہ ملال اوفتاد

چون ہمہ روزت نبد اعمال خوب سجدۂ مکروہ بود ورغ دب

آخری عمر کی عبادت کو سجدۂ وقت غروب سے تشبیہ دیا ہے،

اب یہ عریضہ بہت طویل ہوا جاتا ہے، اس لئے اور خصوصیات کے بیان کو دوسرے موقع کیلئے اٹھا رکھتا ہوں،

مثنوی مجنون لیلیٰ قسم دوم میرے پاس پہونچ چکی ہے، حُسن کتابت، حُسن تصحیح اور حُسن طبع کل محاسن اس مین موجود ہین، مگر جلد صفائی کی محتاج ہے، طلائی کام صاف نہین، "سلسلۂ کلیات خسرو" اور علیگڈھ انسٹیٹیوٹ پریس" ان دونون ٹھپون کے اکثر طلائی حروف اس جلد مین مٹے ہوئے ہین، جلد ساز کو ہدایت کیجائے کہ آیندہ یہ نقائص نہ ہونے پائین،

مثنوی آئینۂ اسکندری اور مثنوی دول رانی خضر خان کے طیار ہو جانے کی خبر علی گڈھ اور مولوی مقتدا خان صاحب شروانی کے خط سے معلوم ہوئی، ان دونون مثنویون کی ایک ایک جلد قسم دوم بذریعہ ویلیوپے ایبل پوسٹ روانہ فرمائی جائے، امید ہے کہ ان کی جلدین صاف ہون گی، اور طلائی کام، اور طلائی حروف کہین سے مٹے ہوئے نہ ہون گے،

اور کیا عرض کرون عوانی مزاج عالی کا طالب ہون، فقط والتسلیم

خاکسار

محمد ریاض حسن عفی عنہ

---

# مطبوعاتِ جدیدہ

**خلافت وسلطنت ایران مین ازمنۂ وسطیٰ مین** (انگریزی) از جناب ڈاکٹر امیرحسن صاحب صدیقی، ضخامت: ۱۷۵ صفحے، قیمت مجلد: للعہ، پتہ: شیخ محمد اشرف تاجر کتب لاہور،

مصنف نے ڈاکٹریٹ کی ڈگری کے لئے یہ مقالہ لکھا تھا جسے شیخ محمد اشرف صاحب ناشر و تاجر کتب لاہور نے کتابی صورت مین شائع کر دیا ہی، اس کا موضوع ازمنۂ وسطیٰ مین ایران مین خلافت وسلطنت کے تعلقات کی تاریخ ہے، عباسی خلافت اگرچہ پانسو سال سے زیادہ قائم رہی، لیکن اس کے عروج کا زمانہ معتصم (۲۱۸ھ تا ۲۲۷ھ) پر تمام ہوگیا تھا، اور ترکون کے عروج واقتدار نے خلفار کی عظمت بالکل ختم کر دی تھی، اور ان کا عزل ونصب ان کے ہاتھون مین آگیا تھا، اس دور زوال سے عباسی قلمرو مین خلافت بغداد کے ماتحت نیم آزاد اور خود مختار حکومتون اور سلطنتون کے قیام کا سلسلہ شروع ہوا، اور اس کے زوال کے ساتھ ساتھ برابر بڑھتا گیا، تاآنکہ آخری زمانہ میں خلافت صرف بغداد اور اس کے نواح میں محدود ہو کر رہ گئی تھی، اور اس میں بھی خلفا کے اختیارات بہت کم رہ گئے تھے، مغرب یعنی مصر وشام اور شمالی افریقہ مین جو حکومتین قائم ہوئین، ان مین بعض آزاد تھین، اور بعض کا خلافتِ بغداد سے برائے نام تعلق رہا، مشرق مین یا لمہ یا آل بویہ کے سوا جو شیعہ تھے، باقی سب حکومتین مذہبی عقیدہ کی بنا پر خلافتِ عباسیہ کی عظمت کرتی تھیں، اس کی سیادت مانتی تھین، اور اپنے کو اس کا خادم تصور کرتی تھیں، آل بویہ جن کو عباسیون سے کوئی عقیدت نہ تھی، یا جن سُنی حکومتون میں بھی خلافت کی سیادت سے آزادی

کا جذبہ پیدا ہوا، وہ بھی سیاسی مصالح کی بنا پر اس سے تعلق قائم رکھنے اور کم از کم زبان سے اس کی سیادت کے اقرار اور اس کا ظاہری احترام قائم رکھنے پر مجبور تھین، اس لئے کہ عباسیہ کی دینی مرکزی حیثیت ہر دور مین قائم رہی اور اُسکی تصدیق اور اجازت کے بغیر کوئی حکومت باقاعدہ حکومت تسلیم نہ کیجاتی تھی، اور اس کی حیثیت غاصب سے زیادہ تصور نہ کیجاتی تھی، اس لئے عباسیون کے دور مین وسط ایشیا مین طاہری، سامانی، صفاری، غزنوی، دیلمی، سلجوقی، خوارزمی جتنی حکومتین قائم ہوئین، ہر دور مین عباسی خلافت کے ساتھ ان کا نہایت گہرا مذہبی اور سیاسی رابطہ رہا، بلکہ دیلمی اور سلجوقی تو خلافت بغداد کے متولی تھے، گو خلافتِ بغداد اور ان حکومتون کے سیاسی حالات و مصالح، اور ان کے ضعف و قوت کے اعتبار سے مختلف دورون مین ان کے تعلقات کی نوعیت بدلتی رہی، لیکن ان کا تعلق ہر حال مین خلافتِ بغداد کے ساتھ قائم رہا، اور خلافتِ عباسیہ کے دورِ زوال کی پوری تاریخ درحقیقت اس کے اور ان حکومتون کے تعلقات کے مد و جزر اور اس کے نتائج سے عبارت ہے، لائق مؤلف نے اس کتاب میں ان تعلقات، اس کے عہد بعہد کے تغیرات، اور اس کے نتائج پر محققانہ اور جامع تبصرہ کیا ہے، اس تبصرہ مین عباسیہ کے دورِ زوال اور ان کی حکومتون کی تقریباً پوری سیاسی تاریخ آگئی ہے، اس ضمن مین خلافتِ اسلامیہ کے صحیح تصور اور اصلی منصب اور ان سلطنتون کے قیام کے بعد سیاسی حالات کی بنا پر، اس کے فقہی و قانونی تغیرات کا تذکرہ بھی آگیا ہے، کتاب تلاش و محنت سے لکھی گئی ہے، اور تاریخِ اسلام کے طالب علمون کے مطالعہ کے لائق ہے،

**دستور الفصاحت**، مرتبہ جناب مولوی امتیاز علی خان صاحب عرشی ناظم کتب خانہ رامپور،

تقطیع بڑی ضخامت ۲۰۰ صفحے، کاغذ بہتر، ٹائپ صاف و روشن، قیمت مرقوم نہین، پتہ مصنف سے ملیگی،

اردو زبان کے قواعد پر قدما نے بہت کم کتابین لکھین، اور جو دو چار لکھی بھی گئین، ان مین انشاء اللہ خان کی دریاے لطافت کے علاوہ اور کسی کو شہرت اور قبولِ عام حاصل نہ ہوا، چنانچہ اسی زمانہ میں حکیم احمد علی خان یکتا لکھنوی نے اس موضوع پر دستور الفصاحت لکھی، جو افادی حیثیت سے دریاے لطافت سے کم نہین، اور

اپنی قدامت کی وجہ سے اہم کتاب ہے لیکن اس کے نام تک سے لوگ ناواقف ہین، اور اسکے قلمی نسخے بھی نایاب ہین چند سال ہوئے، اس کا ایک نادر نسخہ کتب خانہ رامپور کے لئے خریدا گیا تھا، دستور الفصاحت مین اردو کے قواعد کے ساتھ شعرا کے تذکرہ کا بھی ایک حصہ ہے، اس میں میر و سودا کے عہد سے لیکر کتاب کی تصنیف کے زمانہ یعنی تیرہوین صدی کے وسط تک ہر دور کے بارہ بارہ اساتذہ کا مختصر تذکرہ اور ان کے کلام کا نمونہ دیا ہے، اس سے ان شعراء کے حالات کے متعلق بعض نئی باتین معلوم ہوتی ہین، جناب امتیاز علی خان صاحب عرشی نے کتاب کے مقدمہ کو جو اردو زبان کے متعلق بعض مفید معلومات پر مشتمل ہے، اور تذکرۃ الشعراء کے حصہ کو مبسوط مقدمہ اور تصحیح و تحشیہ کے ساتھ مرتب کرکے شائع کیا ہے، اور اصل کتاب یعنی قواعد کے مباحث کی مفصل فہرست دیدی ہے، تذکرہ مین جن شعراء کا ذکر ہے، ان کے حالات اور جن مطبوعہ و قلمی تذکرون مین ہین، حاشیہ میں ان سب کا حوالہ دیدیا ہے اور بعض قلمی تذکرون کی عبارتین نقل کر دی ہین، کتاب کے شروع میں لائق مرتب کے قلم سے مصنف کتاب کے مختصر حالات اور کتاب کے قلمی نسخہ کی مفصل کیفیت ہے، مرتب کا مقدمہ بجائے خود ایک مستقل اور محققانہ تصنیف کی حیثیت رکھتا ہے، اس مین ان ساٹھ پینسٹھ قلمی مطبوعہ تذکرون اور کتابون کے حالات ہیں جن سے دستور الفصاحت کی ترتیب و تحشیہ میں مدد لیگئی ہے، اور ان کے متعلق مفید معلومات جمع کر دیے گئے ہیں، اس سے بڑا فائدہ یہ ہوا کہ شائقین کو بعض نادر قلمی تذکرون کا حال معلوم ہوگیا اور اس موضوع پر آیندہ کام کرنیوالون کے لئے نشان راہ مل گیا، اس کتاب کا سب سے مفید اور پُر از معلومات حصہ فاضل مرتب کا مقدمہ ہے، اس کو انھون نے جس محنت اور تلاش و تحقیق سے لکھا ہے، اس کا اندازہ صرف اس کے مطالعہ ہی سے ہوسکتا ہے، کتاب کے آخر میں اشخاص اور کتب کے اسماء اور اعلام کا انڈکس بھی دیدیا ہے، کتاب میں طباعت کی جو خفیف فروگذاشتیں رہ گئی ہین، آخر مین ان کا صحت نامہ لگا دیا گیا ہے، اس کتاب کی اشاعت سے ایک قلمی و نایاب تذکرہ کی اشاعت سے بھی بڑھکر یہ فائدہ یہ ہوا کہ اردو میں قلمی کتابون کی ترتیب و تہذیب اور تصحیح و تحشیہ کا ایک اعلیٰ نمونہ سامنے آگیا،

**مداوا** مرتبہ جناب غلام احمد صاحب فرقت کاکوروی تقطیع چھوٹی ضخامت ۲۱۴ صفحے کاغذ، کتابت و طباعت بہتر قیمت مجلد للعہ پتہ ،مطبع یوسفی فرنگی محل لکھنو،

ترقی پسند ادب کے نام سے نوجوانون مین عریان نویسی اور فحش نگاری کی جو وبا پھیل رہی ہے اور اردو زبان میں جس قسم کا پست اور مخرب اخلاق لٹریچر پیدا ہو رہا ہے، اس کی مضرتون کو ہر سنجیدہ طبقہ نے محسوس کیا اور بلا تفریق قدیم وجدید تعلیم یافتہ دونون جماعتون کے سنجیدہ اصحاب علم اور ارباب قلم نے اس کے خلاف آواز بلند کی، اور اس کی اصلاح کے لئے مضامین لکھے مذکورۂ بالا کتاب بھی اس سلسلہ کی ایک مفید اصلاحی کوشش ہے، ترقی پسند ادب کا شاہکار ہ معریٰ شاعری ہے، جو بحر و اوزان اور قوافی کی آزادی کے ساتھ معنی ومفہوم کے لحاظ سے بھی عموماً آزاد اور محض پراگندہ اور بے ربط خیالات، بے معنی فقرون اور بے ربط جملون بلکہ یہ کہنا زیادہ صحیح ہے، کہ موضوع الفاظ کا مہمل مجموعہ ہوتی ہے، خوش مذاق مرتب نے ان نظمون کا نہایت دلچسپ خاکہ اڑایا ہے، اور اس کے جواب میں انہی کے ہمرنگ نظمین لکھی ہین، یہ نظمین اتنی کامیاب ہین، کہ اگر ان کے نقل ہونے کا علم نہ ہو تو ان مین اور ترقی پسند شاعری مین امتیاز کرنا مشکل ہے، ان نظمون کے ساتھ ان سنجیدہ مضامین کو بھی جو ہندوستان کے مختلف اصحاب علم وادب نے ترقی پسند ادب کی اصلاح کے سلسلہ مین لکھے ہین، اور اس کے متعلق مشہور ادیبون اور اہل قلم کی رایون کو جمع کر دیا ہے، ان مین پروفیسر رشید احمد صاحب صدیقی، سید مسعود حسن صاحب رضوی، نواب جعفر علی خان آثر لکھنوی، ڈاکٹر عندلیب شادانی، خواجہ محمد شفیع دہلوی، پروفیسر علی عباس صاحب حسینی، نیاز صاحب فتحپوری، اختر علی صاحب تلہری کے نام خاص طور سے قابل ذکر ہین، ان کے علاوہ اور بہت سے اصحاب قلم کی رائین ہین، ان نامون سے ترقی پسند ادب کے متعلق ہندوستان کے صاحب نظر ادیبون اور اہل قلم اصحاب کے خیالات کا اندازہ ہو سکتا ہے، ترقی پسند ادب کی بے راہ روی اس سے ظاہر ہے کہ وہ لوگ بھی جو خود ایک زمانہ مین اپنے دور کے ترقی پسند ادب کے علمبردار رہ چکے ہین، موجودہ ترقی پسند ادب کی غلط روی محسوس کرنے پر مجبور ہو گئے، اور نئے ترقی پسند ادیبون کی گرم روی کے مقابلہ مین انھین پسپا ہونا پڑا،

یہ مضامین محض مخالفانہ نہیں ہیں، بلکہ ان میں علمی و ادبی حیثیت، ترقی پسند ادب کے نقائص اور مفاسد پر سنجیدہ نگاہ ڈالی گئی ہے، یہ کتاب اس لائق ہے کہ زیادہ سے زیادہ اس کی اشاعت کیجائے،

**گردش** ازجناب مجنون گورکھپوری، تقطیع اوسط، حجم ۱۰۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر، قیمت مجلد عہ، پتہ: کتب خانہ علم و ادب دہلی،

کئی سال ہوئے مصنف نے یہ افسانہ اپنے رسالہ ایوان گورکھپور میں لکھا تھا، کتبخانہ علم و ادب نے اسے کتابی شکل میں شائع کر دیا ہے، یہ افسانہ مصنف کے دوسرے افسانوں کی طرح رومانی و قنوطی اور حزن و طرب کے مخلوط جذبات کا آئینہ ہے، اس کا مرکزی تصور یہ ہے کہ انسان کی تقدیر اوس کے اعمال و کردار میں، اور وہ اپنے اعمال و کردار کے اچھے بُرے نتائج کا خود ذمہ دار ہے، پورا افسانہ اسی مرکزی خیال کی دلچسپ اور سبق آموز تفسیر ہے، خیالات اور تحریر میں مصنف کی پختگی نمایاں ہے لیکن اس میں جذبات کی وہ بے ساختگی اور دلکشی نہیں، جو ان کے بیشتر افسانوں میں پائی جاتی تھی، عمر کی رفتار کے ساتھ ساتھ عموماً فن میں تو زیادہ پختگی آجاتی ہے، لیکن فطری جوش اور دلکشی کم ہوجاتی ہے، مصنف ایک خوش مذاق صاحب قلم ہیں، کتاب کے انتساب میں معلوم نہیں انھوں نے اس خوش مذاقی پر کیوں داغ لگانا پسند کیا،

**نغمۂ آتشیں** مرتبہ جناب صباح الدین عمر صاحب، تقطیع بڑی، ضخامت ۹۰ صفحے، کاغذ کتابت و طباعت بہتر، جلد خوبصورت، قیمت مرقوم نہیں، پتہ:- محکمۂ اطلاعات صوبہ متحدہ لکھنؤ،

موجودہ جنگ سے اگرچہ براہ راست ہندوستان کا کوئی تعلق نہیں ہے، لیکن اوس کے عالمگیر اثرات سے وہ بھی محفوظ نہیں، بلکہ اپنی غربت و محکومی کی وجہ سے وہ سب سے زیادہ اس کا شکار، اور اس کا ہر طبقہ اس کے نتائج سے متاثر ہے، یہاں کے شعراء نے بھی اس کے متعلق اپنے تاثرات ظاہر کئے ہیں، مرتب کتاب نے ان نالوں کو نغمۂ آتشیں کے نام سے جمع کر دیا ہے، بعض پرانی نظموں کا رخ بڑی خوبصورتی کے ساتھ موجودہ جنگ کی طرف پھیر اگیا ہے، اس مجموعہ میں ہر مسلک و خیال کے شعراء کی نظمیں ہیں، جس سے جنگ کے متعلق مختلف طبقوں کے جذبات کا اندازہ ہوتا ہے، اکثر شعراء کے فوٹو بھی دیدیئے گئے ہیں، ان میں دو مسلمان خواتین بھی برافگندہ نقاب اپنے اسلحہ سے مسلح میدان رزم میں صف آرا نظر آتی ہیں،

" م "

جلد ۵۳ ماہ ربیع الثانی ۱۳۶۳ھ مطابق ماہ اپریل ۱۹۴۴ء عدد ۴

# مضامین

# شذرات

زمانہ کے عام اقتصادی حالات اور بعض مستقل آمدنیوں کے رُک جانے کی وجہ سے ادھر کچھ دنوں سے دار العلوم ندوہ کی مالی حالت بہت ناقابلِ اطمینان ہوگئی تھی، بڑی مشکل سے اخراجات چلتے تھے، ندوہ کے دوسرے صیغوں کی مد سے کئی ہزار کا قرض دار العلوم پر ہوگیا تھا، ان حالات میں اس کی دستگیری کے لئے کارکنوں کی نگاہ اسی اسلامی ریاست کی طرف اٹھی جو ہندوستان کے تمام اسلامی اداروں کا ملجا و ماویٰ ہے، اور جیسا کہ اس سرکار کی علم نوازی سے توقع تھی، بارگاہِ سلطانی سے ندوہ کی سابق تین سو ماہانہ امداد میں مزید تین سو ماہوار کا اضافہ منظور ہوا، اور متفرق قرضوں کی ادائگی کے لئے پندرہ ہزار نقد کی اُمید دلائی گئی یقین ہے کہ عام مسلمان اور تمام وابستگانِ ندوہ اعلیٰحضرت سلطان العلوم خسرو دکن خلد اللہ ملکہ کی اس دین پروری اور علم نوازی کے منت پذیر و سپاس گذار ہوں گے، اس شاہانہ امداد کے علاوہ حیدرآباد کے اصحاب خیر سے آٹھ ہزار نقد چندہ وصول ہوا، اور ابھی کچھ وعدے ہیں، جن کے انشاء اللہ جلد پورے ہونے کی توقع ہے، اللہ تعالیٰ ان محسنین کو اس کارِ خیر کا صلہ عطا فرمائے، اس گرانقدر امداد سے ندوہ کو فی الجملہ بڑی تقویت حاصل ہوگئی



چند دن ہوئے علی گڈھ میں "اسلامی جماعت" کے نام سے ایک نئی مجلس کا قیام عمل میں آیا ہے، جس کا تذکرہ ان صفحات میں آچکا ہے، اس مجلس کا مقصد مسلمانوں میں صحیح اسلامی روح اور اسلامی شعائر کی پابندی کی تبلیغ اور اسلامی تعلیمات کا احیاء ہے، حال میں مجلس کے کارکنوں کی جانب سے اس کے اغراض و مقاصد اور اس کا نظامِ عمل شائع ہوا ہے، اس سے یہ معلوم کرکے خوشی ہوئی کہ اب کارکنوں نے عملی قدم اٹھایا ہے اور وہ ہر صوبہ میں مجلس کی شاخیں قائم کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں، یہ ارادہ نہایت

مبارک ہو، لیکن اس قسم کی تحریکیں عموماً آل انڈیا بننے کے بعد بے نتیجہ ہو جاتی ہیں، ایسا نہ ہو کہ اس تحریک کا بھی یہی انجام ہو، اس لئے اگر مجلس مذکور اس وسیع دائرۂ عمل میں اپنی زیادہ توجہ مسلم یونیورسٹی پر صرف کرے تو یہ سارے ہندوستان میں تبلیغ و اشاعت سے کم مفید نہ ہوگا، یونیورسٹی مسلمانوں کا مرکزی تعلیمی ادارہ ہے جس میں ہندوستان کے ہر حصہ کے نوجوان طلبہ، اہل علم و صاحب دماغ فضلاء کا اجتماع ہے، اگر اس کے اساتذہ اور طلبہ میں صحیح اسلامی روح پیدا ہو جائے اور وہ یہاں سے مذہبی اثرات لیکر نکلیں تو ان کے ذریعہ خود بخود یہ چیز سارے ہندوستان میں پھیل جائے گی، لیکن اصلی سوال عملی کوشش کا ہے، اس قسم کی مجالس کے قیام سے اتنا تو بہرحال اندازہ ہوتا ہے کہ اب ہوا کا رُخ بدل گیا ہے اور جدید تعلیم یافتہ طبقہ میں بھی مسلمانوں کی اصلی اور صحیح اصلاح کا احساس پیدا ہو گیا ہے جو امید ہے کہ آیندہ چل کر کوئی مفید صورت بھی اختیار کرلے،

---

آل انڈیا مسلم ہسٹری کانگریس کا پہلا اجلاس گذشتہ سال لاہور میں منعقد ہوا تھا، دوسرا اجلاس ۷-۸-۹- اپریل کو اسلامیہ کالج پشاور میں منعقد ہو رہا ہے، امید ہے کہ یہ اجلاس کامیاب ہوگا اور ہندوستان کے اہل علم اور فضلا، اسلامی تاریخ کے مختلف پہلوؤں پر مقالات پڑھیں گے، اس اجلاس میں ترکوں کی تاریخ کی ترتیب کے مسئلہ پر بھی غور ہوگا، گو اس کانفرنس کا دائرۂ عمل وسیع ہے اور اس میں ہندوستان کے علاوہ دوسرے اسلامی ملکوں کی بھی تاریخ آجاتی ہے، لیکن سب سے مقدم کام ہندوستان کی تاریخ کی تدوین کا ہے، ترکوں کی تاریخ کی تدوین کا فرض کفایہ ایک حد تک دار المصنفین نے ادا کر دیا ہے اور دولت عثمانیہ کے نام سے دو ضخیم جلدوں میں ترکی کی تاریخ یہاں سے شائع ہو چکی ہے، جدید ترکی پر تیسری جلد زیر ترتیب ہے،

حال میں دائرۃ المعارف حیدرآباد سے حدیث کی دو اہم کتابیں شائع ہوئی ہیں، ایک

حافظ یعقوب بن اسحاق المعروف بہ ابی عوانہ المتوفی ۳۱۶ھ کی مشہور مسند کا پہلا حصہ دوسری حافظ ابوبکر محمد بن حسن المعروف بہ ابن فورک المتوفی ۴۰۶ھ کی "کتاب مشکل الحدیث و بیانہ"۔ مسند کا یہ حصہ کتاب الصلوٰۃ تک ہے، حافظ ابن فورک بہ یک واسطہ امام ابوالحسن اشعری کے شاگرد اور چوتھی صدی کے نامور اصولی فقیہ اور اشعری متکلم تھے، اس کتاب میں اشعری نقطۂ نظر سے ان احادیث کی تاویل و تشریح کی گئی ہے جن کے ظاہری الفاظ سے اللہ تعالیٰ کی ذات کے متعلق تشبیہ و تجسم کا گمان ہو سکتا ہے، اس پہلو سے یہ کتاب اہم ہے،



اخبارات میں یہ خبر پڑھ کر مسرت ہوئی کہ اردو انسائیکلوپیڈیا کی پہلی جلد جو حیدرآباد میں زیر ترتیب تھی، پریس میں چلی گئی، اس اہم کام کی توقع حیدرآباد ہی سے ہو سکتی تھی، حیدرآباد کے اہل علم نے اردو بولنے والوں کی جانب سے یہ بڑا فرض ادا کیا، لیکن اصل چیز انسائیکلوپیڈیا کی معنوی حیثیت ہے، دیکھنا یہ ہے کہ وہ علمی معیار پر کہاں تک پوری اترتی ہے، اس کے فاضل مرتبوں سے توقع اسی کی ہے کہ معلومات اور تحقیق دونوں کا معیار بلند ہوگا،



مشہور انگریز مستشرق پروفیسر فلپ کے ہٹی کی قابل قدر تالیف "ہسٹری آف دی عربز" تاریخ اسلام پر جامع اور محققانہ کتاب ہے، عام یورپین مورخین کے برعکس مصنف نے اس کتاب میں اسلام اور مسلمانوں کی تاریخ کو بڑی حد تک صحیح نقطۂ نظر سے پیش کرنے کی کوشش کی ہے، اور ان کے علمی و تمدنی کارناموں پر عالمانہ تبصرہ کیا ہے، یہ کتاب اپنی جامعیت اور وسعت معلومات کے لحاظ سے اردو میں ترجمہ کے لائق تھی، ہم کو خواجہ عبدالوحید صاحب سکریٹری اسلامک ریسرچ انسٹی ٹیوٹ لاہور کے خط سے معلوم ہوا کہ انسٹی ٹیوٹ مذکور نے اس کام کو انجام دیا ہے، ترجمہ پورا ہو چکا ہے، امید ہے کہ جلد ہی شائع ہوگا، اس کی اشاعت سے تاریخ اسلام کے متعلق اردو میں ایک اہم کتاب کا اضافہ ہوگا

# مقالات

## اسلامی معاشیات

کے

## چند فقہی اور قانونی ابواب

از

مولانا سید مناظر احسن صاحب گیلانی استاذ دینیات جامعہ عثمانیہ

"مولانا سید مناظر احسن صاحب گیلانی کے مفید اور پُر از معلومات مضمون اسلامی معاشیات کا جو سلسلہ معارف میں نکلا تھا، اوس کے بعض ضروری اجزاء باقی رہ گئے تھے،

یہ مضمون رسالہ سیاست حیدرآباد میں شائع ہو چکا ہے، لیکن یہ اس سلسلہ کی ایک ضروری کڑی ہے نیز اس کی افادی حیثیت اس کی متقاضی ہے کہ اس کی زیادہ سے زیادہ اشاعت کیجائے، اس لئے اس کو رسالہ سیاست سے نقل کیا جاتا ہے"۔

"م"

مجلہ تحقیقات علمیہ ۱۹۴۰ء میں "حکومت کی آمدنی" کے عنوان سے خاکسار کا جو مقالہ شائع ہو چکا ہے، میری جس کتاب کا وہ ایک حصہ تھا، اسی کے بعض دوسرے حصص کو اب "سیاست" میں ڈاکٹر یوسف حسین خان صاحب پروفیسر تاریخ جامعہ عثمانیہ کی فرمائش پر شائع ہونے کے لئے دے رہا ہوں، مجلہ میں جو حصہ شائع ہوا ہے، اس کے متعلق

بھی مین نے لکھا تھا اور پھر اسی کو دہرانا چاہتا ہون کہ دراصل میری چند یادداشتون کا یہ مجموعہ ہے، کامل استیعاب اور احاطہ کی کوشش نہین کی گئی ہے، مقصود صرف یہ ہو کہ "اسلامی معاشیات" کے متعلق جو حضرات کام کرنا چاہتے ہین ان کے سامنے فقہ کی کتابون مین جو مواد پایا جاتا ہے، وہ پیش کر دیا جائے، جیسے جیسے موقع ملتا چلا جائے گا، اور فرصت ہمدست ہو گی، بتدریج دوسری چیزین بھی آپ کے سامنے آتی رہین گی،

اس موقع پر یہ بھی بتا دینا چاہتا ہون کہ "اسلامی معاشیات" اور مسلمانون کے معاشیات میں جو فرق ہے کام کرنے والون کو چاہئے کہ اس فرق کو ہمیشہ پیش نظر رکھین، اس قسم کی قومین جن کے پاس اپنے مذہبی وثائق کا کوئی مکمل اور غیر مشتبہ ذخیرہ نہین ہے، وہ تو مجبور ہین کہ اپنے ہم مذہب مفکرین کے خیالات و آراء کو بھی اپنے مذہب ہی کی طرف منسوب کر کے پیش کرین، لیکن مسلمانون کو اسمین فرق کرنا چاہئے' اسلام نے جو نظام زندگی پیش کیا ہے اس کا سرچشمہ کتاب و سنت و اجماع ہے فقہی مسائل اسلام کے ان ہی اساسی مستندات سے ماخوذ ہین، باقی تیرہ سو سال میں دنیا کے مختلف حصون مین بجائے خود مسلمان مفکرین نے زندگی کے مختلف پہلوؤن کے متعلق جو کچھ سوچا سمجھا، یا اپنی کتابون مین انھین درج کیا ہے، وہ مسلمانون کی چیز تو کہلا سکتی ہے لیکن غلط بیانی ہو گی اگر ان کو اسلام کی طرف منسوب کیا جائے، اس وقت جو چیز آپ کے سامنے پیش ہو رہی ہے، اس کا براہ راست تعلق اسلام سے ہے مسلمان مفکرین کے آراء و نظریات کو مین نے الگ جمع کیا ہے، جو اس سے بالکل جداگانہ چیز ہے،

(مناظر احسن گیلانی)

صحاح کی مشہور حدیث ہے کہ بندے قیامت کے دن اُس وقت تک اپنی ٹانگون پر کھڑے رہین گے جب تک کہ چار باتون کے جواب سے فارغ نہ ہو لین، ان ہی چار گانہ سوالات مین ایک بڑا اہم سوال یہ بھی ہو گا کہ

عن مالہ من این اکتسبہ وفیم انفقہ، (ترمذی) آدمی سے پوچھا جائے گا اپنے مال سے یعنی اس مال کو کن ذرائع سے اُس نے حاصل کیا اور کن راہون میں

سچ پوچھئے تو معاشیات کے قانونی یا فقہی مسائل کا تعلق ان ہی دو باتون سے ہے، دوسرے لفظون مین یون خیال کیجئے کہ دولت کے دخل وخرچ کے متعلق اسلام نے مسلمانون کو جو عملی ضابطہ دیا ہے، اب آپ کے سامنے اسی کی تفصیل پیش ہوگی، دولتِ عباسیہ کے پہلے قاضی القضاۃ قاضی ابو یوسف نے بھی اپنی مشہور سیاسی ومعاشی کتاب "کتاب الخراج" جو خلیفہ ہارون الرشید کی فرمایش سے لکھی گئی ہے، اس مین بھی قاضی صاحب نے تمہید کلام مین اسی حدیث کو اسلامی معاشیات کی بنیاد قرار دیا ہے،

اس "معاشی ضابطہ" کے اساسی قوانین کو پیش نظر رکھ کر فقہائے اسلام رحمہم اللہ اجمعین نے جزئیات کے متعلق دفتر کے دفتر جو تیار کر دیئے ہین، ظاہر ہے کہ اس مختصر سی کتاب مین ان سب کا احاطہ ناممکن ہے، تاہم مین کوشش کرون گا کہ ایک خاص ترتیب سے اس سلسلہ کے اہم مسائل کو اپنی اپنی جگہ پر درج کر دون، ہوسکتا ہے کہ راہ بن جانے کے بعد آیندہ کام کرنے والے اس پر اور اضافہ کرین،

## معاشیات کے دو اسکول

**پہلا اسکول** واقعہ یہ ہے کہ مشاہدہ اور تجربہ کے سوا خود قرآن سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ نا ریخ کے نامعلوم زمانے سے بنی آدم مین ایک طبقہ ان لوگون کا پایا گیا ہے، جو مالیات یا تحصیل دولت وصرفِ دولت دونون کو ہر قسم کی اخلاقی و مذہبی پابندیون سے آزاد دیکھنا چاہتا ہے، "کمانا چاہیے" خواہ کسی ذریعہ سے ہو، "اڑانا چاہیے" خواہ خرچ کی جو راہین بھی ہون،

اس سلسلہ مین یہان تک دیکھا گیا ہے اور اب بھی دیکھا جاتا ہے کہ جن کی زندگی بظاہر دینی اور شرعی ہوتی ہے یعنی نماز، روزہ، درود و وظائف، حج و قربانی، ان تمام امور کے وہ پابند ہوتے ہین، لیکن یہی لوگ جو اس قسم کی مذہبی پابندیون کو اپنے لئے لازم سمجھتے ہین، مالیات کے مسئلہ مین ہر قسم کی بے قیدیون کا دیدہ دلیری سے ارتکاب کرتے ہین، اس مکتب خیال یا مسلکِ عمل کا تذکرہ قرآن نے حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم کے ذکر مین کیا ہے یعنی حضرت شعیب نے جب ان پر معاشی قوانین کی پابندیون کو عائد کرنا چاہا تو ان کو جواب دیا گیا کہ

قالوا یاشعیب اصلوتک تامرک — اونھون نے کہا شعیب! کیا تمھاری نمازین
ان نترک مایعبد اٰبآئنا و ان — یہ بھی حکم کرتی ہین کہ جن معبودون کو ہمارے
نفعل فی اموالنا مانشاءُ، — باپ دادا پوجتے تھے، انھین ہم چھوڑ بیٹھین
(ہود ۸۷) — اور یہ کہ ہم اپنے اموال (دولت) کے متعلق
جو چاہین کرین (اس مین وہ رکاوٹ پیدا ہو)

صرف یہی نہین بلکہ قوم شعیب کے معاشی ماہرین نے ان کے طرز عمل پر اظہار تعجب کیا، اور ان کی عقل و فہم جس کا انھیں ایک مدت سے تجربہ تھا، اس کو پیش نظر رکھتے ہوئے ان روشن خیالون نے طنز کے لہجہ مین کہا کہ

انک انت الحلیم الرشید — تم تو بڑے بھاری بھر کم باوقار سوجھ بوجھ کے آدمی ہو،

بہرحال معاشیات کا یہ تو ایک آزاد مکتب خیال ہے تحصیل دولت کے ذرائع پر بظاہر ان کے نزدیک کسی قسم کی قید عائد کرنا سوجھ بوجھ عقل و دانائی کے خلاف ہے، بلکہ جس کو جس وقت جس ذریعہ سے بھی حصول دولت کا موقع ملے، بدعقلی ہوگی کہ اوس سے فائدہ نہ اٹھایا جائے، یا روپیہ رہتے ہوے اپنی خواہش خواہ جس بات کی ہو، آدمی پوری نہ کرے، قرآن نے جن الفاظ مین ان کے اس معاشی نظریہ کا ذکر کیا ہے، اوس سے ضمناً یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مذہب جو عموماً لوگون کے خیال مین پوجا پاٹ یا صلوٰۃ مین منحصر ہے، معاشی کاروبار مین اس کی دخل اندازیون کو وہ ناپسند کرتے تھے، اسی لئے اونھون نے کہا کہ تمھاری نمازین کیا اتنی بھی روکتی ہین کہ ہم اپنے اموال کے متعلق جو چاہین کرین،

دوسرا مکتب خیال — اسی کے مقابلہ مین معاشیات ہی کا ایک دوسرا اسکول بھی ہے، جو دوسرے پہلوؤن کی طرح انسانی زندگی کے معاشی پہلو کو بھی چند خاص حدود مین رکھنا چاہتا ہے، یعنی وہی بات جو حدیث مین آئی کہ

من این اکتسبہ وفیما انفقہ — کہان سے کمایا اور کس راہ مین خرچ کیا،

دونون پر نگرانی قائم کرنا چاہتا ہے، تقریباً ہر زمانے مین اس طبقہ کی بھی کمی نہین رہی ہی، عملی طور پر خواہ اس اصول کے ماننے والون کی تعداد کتنی ہی تھوڑی ہو، لیکن نظری حیثیت سے اگر دیکھا جاے تو اکثریت کم از کم زبان سے اس

نگرانی کی ہمیشہ حامی رہی ہے، اسی لئے چوری، ڈاکہ، رشوت، خیانت، دھوکا وغیرہ ذرائع کسب کو اچھی سوسائٹیون میں ہمیشہ بُری نظرون سے دیکھا گیا ہے، غالباً اسی بنا پر دنیا کی ہر قوم اور ہر ملک مین حد بندی عائد کرنے والے معاشی قوانین پائے جاتے ہین، اسلام کا تعلق بھی ثانی الذکر طبقہ سے ہے، اور اس وقت مین انہی پابندیون کی کلی حیثیت سے تفصیل کرنا چاہتا ہون، جو ان دونون امور یعنی "من این اکتسبہ" یا دوسرے لفظون مین "دخل" اور "فیم انفقہ" یا "خرچ" پر اسلام نے عائد کئے ہین، دونون سوالون پر دو مستقل عنوانون کے نیچے بحث کی جائے گی،

# دخل

دخل یعنی مال و دولت کے کمانے اور ان سے استفادہ کے ذرائع پر اسلام نے جو قیود عاید کئے ہین، اسکی تفصیل کے سمجھنے کے لئے چاہئے کہ اجمالاً پہلے دنیا کی چیزون کی اس تقسیم کو سمجھ لیا جائے جو معاشی حیثیت سے اسلام مین اختیار کی گئی ہے،

اسلام مین اشیاء کی معاشی تقسیم | واقعہ یہ ہے کہ فقہ کی کتابون مین اگرچہ مالی مسائل کو مختلف ابواب کے ذیل مین منتشر کر کے بیان کیا گیا ہے لیکن تمام ابواب کے مسائل کو پیش نظر رکھکر منطقی طریقہ سے چاہین تو ہم اُن کو یون تقسیم کر سکتے ہین یعنی ان چیزون کا بنی آدم مین کوئی مالک ہے یا نہین، اگر مالک نہیں ہے، تو قبضہ کرنے کے بعد بھی آدمی اون کا مالک ہو سکتا ہے یا نہیں، اسی طرح جن چیزون کا کوئی مالک ہے، ان کی بھی دو صورتین ہین، مالک کی مرضی کے بغیر اسلام ان پر دوسرون کو قبضہ کرنے کی اجازت دیتا ہے یا نہین، اگر دیتا ہے تو اس کی کتنی صورتین ہین، اور نہین دیتا ہے، تو پھر ان چیزون کے مالک ہونے کے قانونی ذرائع کیا ہین، اور اسلام ان قانونی پابندیون کو ان چیزون کے مالک ہونے کے لئے کیون ضروری قرار دیتا ہے، چونکہ ان تمام منطقی شقون کے نیچے کچھ نہ کچھ چیزین داخل ہین، اس لئے مین ہر ایک پر الگ الگ بحث کرتا ہون،

ایسی چیزین جن کا اسلامی نقطۂ نظر سے کوئی مالک نہین ہے، ہدایہ مین ہے :-

| | |
|---|---|
| الانتفاع بماء البحر کالانتفاع بالشمس | سمندر و دریا کے پانی سے استفادہ کی نوعیت وہی ہے |
| والقمر والھواء، | جو آفتاب، ماہتاب اور ہوا سے استفادہ کا حکم ہے |

(کتاب الشرب، ج ۴) (یعنی ہر شخص کو ان سے استفادہ کا عام حق حاصل ہے)

جس سے معلوم ہوا کہ سمندر دریا وغیرہ اور ان کا پانی اور آفتاب ماہتاب وغیرہ اور ان کی روشنی اسی طرح ہوا اور فضا کا کوئی مالک نہین ہے، اسی طرح ہوا کے پرندے جنگل کے جانور اور سمندر کے حیوانات ان سب کا بھی کوئی مالک نہین ہے، اور یہی حال جنگل، پہاڑ وغیرہ کے درختون اور دیگر نباتات کا ہے کہ نہ ان کا کوئی مالک ہے، اور نہ ان کے پھلون کا، بلکہ ہر شخص کے لئے وہ شرعاً مباح اور جائز ہین، قاضی ابو یوسف کتاب الخراج مین اخروٹ، بادام وغیرہ کے خودرو جنگلی درختون اور شہد وغیرہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں،

اذا کان فی المفاوز والجبال علی الاشجار — جب یہ چیزین صحرا اور پہاڑون مین درختون
اوفی الکھوف فلا شیء فیہ وھو — مین یا پہاڑ کے غار مین ہون تو اُن پر کچھ نہیں،
بمنزلۃ الثمار تکون فی الجبال والاودیۃ — (یعنی حکومت کوئی محصول عائد نہین کر سکتی) اور
ان کا حال ان پھلوں کا ہے جو پہاڑوں اور وادیون مین ہون

باقی اراضی یعنی زمین کی بھی اسلام مین چند قسمیں ہین، صاحب بدائع نے ان اقسام کو اس طرح بیان کیا ہے،

والارض فی الاصل نوعان مملوکۃ و — زمین کی دراصل دو قسمین ہین، زمین جو کسی کی ملک ہو
الارض مباحۃ غیر مملوکۃ والمملوکۃ — ایک قسم، دوسری قسم مباح یعنی کسی کی ملکیت مین نہ ہو
نوعان عامرۃ وخراب والمباحۃ — پھر جو زمین کسی کی ملک ہے، اس کی بھی دو قسمین ہین،
ایضاً نوعان نوع ھو من مرافق — آباد اور غیر آباد، اسی طرح غیر مملوکہ مباح زمین
البلدۃ محتطبا لھم ومرعی لمواشیھم — کی بھی دو قسمیں ہین، ایک وہ جس کا شمار بلد (آبادی)
ونوع لیس من مرافقھا وھو المسمی — کی سہولت آفرینیون سے ہو، مثلاً لکڑی حاصل
بالموات، — کرنے کی جگہ ہے، مویشیون کی چراگاہ ہو، اور دوسری
وہ جس کا شمار مرافق سہولت آفرین خطے سے نہ ہو (بدائع ج ۶ ص ۱۹۲)

جس سے معلوم ہوا کہ زمین کی بعض قسمین غیر مملوک بھی ہوتی ہین، اور ظاہر ہے کہ جب ان پر کسی کا قبضہ نہین تو ان کے مملوک ہونے کے کیا معنی ہو سکتے ہین، سوال اس کے بعد ہوتا ہے کہ ان چیزون کی تملیک کی کیا شکل ہے؟ عام طور سے ان چیزون کے مالک ہونے کا طریقہ اسلام نے بھی وہی اختیار کیا ہے، جو عموماً دنیا مین مروج ہے ابو داؤد مین سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے،

| | |
|---|---|
| من سبق الی مالم یسبق الیہ مسلم فھو احق بہ، | جس پر کسی مسلمان کا پہلے قبضہ نہ ہو جو پہلی دفعہ قبضہ کرے گا وہی اس کا زیادہ حقدار ہے، |

فقہاء نے اس حدیث کی بنا پر یہ قانون پیدا کیا، جیسا کہ ہدایہ مین ہے،

| | |
|---|---|
| مَنْ سَبَقَتْ یَدُہٗ اِلَیْہِ فِی مِلْکِہٖ، | یعنی پہلی دفعہ جس کا قبضہ اس پر ہو گا وہی اس کا مالک ہو جاتا ہے؛ |

مثلاً کہتے ہین کہ

| | |
|---|---|
| مَنْ اَحْتَطَبَ فی مفازۃ فھو لہ ومن اصطاد صیداً فھو لہ | جنگل مین جو لکڑی کاٹ لے اور شکار کو جو شکار کرے وہ اُسی کا ہو گا، |

لیکن باوجود اس عام قانون کے چند چیزین ایسی ہین جن کو اسلام مین بعض خاص شرائط کے ساتھ اس قانون سے مستثنیٰ کیا گیا ہے، میرا مطلب یہ ہے کہ ایسی چیزین جن پر کسی کا قبضہ ہی نہین ہو سکتا، اور ان کو وہ اپنی حفاظت میں نہیں لے سکتا، مثلاً آفتاب و ماہتاب ہوا وغیرہ ان کا تو ظاہر ہی ہے کہ آدمی مالک نہین ہو سکتا، ہدایہ مین ہے کہ

| | |
|---|---|
| الانتفاع بالشمس والقمر والھواء فلا یمنع من الانتفاع بہ علی ای وجہ شاء، | آفتاب ماہتاب ہوا سے فائدہ اٹھانے سے کوئی روکا نہیں جا سکتا جس طرح چاہے ان سے استفادہ کر سکتا ہے، |

اسی بناپر فقہاء کا یہ مسئلہ ہے کہ دو منزلہ مکان کی نچلی منزل کا کوئی اگر مالک ہو اور اوپر والی منزل کا کوئی اور، پھر اوپر والی منزل گر جائے تو اس فضا یا ہوا کو جس مین یہ اوپر والی منزل تھی، اس کو کوئی بیع نہین سکتا، ابن ہمام نے اس کی وجہ فتح القدیر مین یہ لکھی ہو کہ مکان کو بلند کرنے کا جو حق اس کو حاصل تھا وہ

| | |
|---|---|
| حق متعلق بالھواء ولیس الھواء | ایک ایسا حق ہے جو ہوا کے ساتھ قائم ہے، اور |
| مالاً یباع (۴۔۲۰۴ مطبوعہ مصر ج ۵) | ہوا کوئی مال نہین ہے، جسے بیچا جائے، |

اشتراکی سرمایہ پانی، آگ گھاس

لیکن علاوہ ان چیزون کے اور بھی چند امور ہین جن پر خواہ کسی کا قبضہ ہی کیون نہ ہو جائے لیکن عام مفاد کے لئے اسلام نے یہ قرار دیا ہے کہ انفرادی طور پر قانوناً کوئی ان کا مالک نہین ہوسکتا، بلکہ انھین عام پبلک پراپرٹی قرار دینا چاہتا ہے، اس سلسلہ مین عموماً کتابون مین اگرچہ تین ہی چیزون کا تذکرہ کیا جاتا ہو یعنی مشہور حدیث ہی،

| | |
|---|---|
| الناس شرکاء فی الماء والکلاء | لوگ تین چیزون میں ایک دوسرے کے ساتھ |
| والنار، | اور شریک ہین، یعنی الماء (پانی) الکلاء (گھاس) |
| (صحاح) | النار (آگ) ہین، |

اسی حدیث کی بنا پر پانی، گھاس آگ "من الناس" یعنی عام پبلک شریک سمجھی جاتی ہے،

اشتراکی سرمایہ کے ملحقات

لیکن صرف انہی تین چیزون تک اشتراک کے قانون کو محدود سمجھنا صحیح نہین ہو بلکہ اس ذیل مین اور بھی ایسی چیزین ہین جن کو انفرادی ملک قرار دینے کی صورت مین اندیشہ ہے کہ

| | |
|---|---|
| ان ملکہ احد بالاحتجاز ملک منعہ | اگر احاطہ بندی کرکے کوئی اس کا مالک ہوجائیگا |
| فضاق علی الناس فان اخذ العوض | تو لوگون کو اس سے روکے گا اور عوام ضیق تنگی |
| عنہ اغلاہ لا تخرج عن الموضع | مین مبتلا ہوجائین گے، اور اگر اس کا معاوضہ |
| الذی وضعہ اللہ من تعمیم ذوی الحوائج | لے گا تو اسے گران کر دیگا جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ |

| | |
|---|---|
| من غیر کلفة المغنی، | حق تعالیٰ نے جس غرض کے لئے اس چیز کو جو |
| (ص ۱۵۷ - ج ۶) | مقام عطا کیا تھا، وہاں سے وہ چیز ہٹ جائیگی |
| | یعنی عام حاجتمندون کی ضرورت بغیر کسی کلفت |
| | ومشقت کے پوری ہو یہ بات جاتی رہیگی، |

اسی لئے علامہ ابن قدامہ نے اس سلسلہ مین حسب ذیل چیزون کا اضافہ کیا ہے،

| | |
|---|---|
| المعادن الظاهرة وهی اللتی یوصل | ظاہری معادن ان کو کہتے ہین جن تک بغیر کسی |
| مافیها من غیر مونة ینتابها الناس | محنت ومشقت کے رسائی حاصل ہو سکے لوگون |
| وینتفعون بها کالملح والماء و | کی اس پر آمد ورفت جاری ہو، اور لوگ اس |
| الکبریت والقیر والمومیاء و نفط | سے نفع اٹھاتے ہون مثلاً نمک گندھک پچ |
| والکحل والیاقوت ومقاطع الطین | (ڈامر) مومیا، نفط (مٹی کا تیل) سرمہ یاقوت |
| واشباه ذلك، | یا مٹی نکالنے کی جگہ ہو، |

علامہ لکھتے ہین کہ اسلامی نقطۂ نظر سے یہ چیزین

| | |
|---|---|
| لاتملك بالاحیاء ولایجوز اقطاعها | نہ آباد کرنے اور حکومت سے جاگیر ملنے کی وجہ سے |
| لاحد من الناس ولا احتجازها دون | ان امور کا کوئی مالک ہوتا ہے، اور نہ یہ جائز ہے |
| المسلمین لان فیه ضرراً بالمسلمین | کہ عام مسلمانون پر اس سے استفادہ کی راہ بند |
| وتضییقاً علیهم، | کی جائے، کیونکہ اس سے مسلمانون کو نقصان |
| | پہونچے گا، اور ان پر تنگی ہوگی، |

فقہاء نے اس قانون کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مشہور حدیث سے مستنبط کیا ہے، جو ابو داؤد ترمذی وغیرہ مین پائی جاتی ہے، واقعہ یہ ہے کہ ابیض بن حمال نامی صحابی کو حضور اکرم صلی اللہ وسلم نے ان کی درخواست مآرب

(یمن) کے ایک کھاری چشمہ کو بطور جاگیر کے عطا فرما دیا، لیکن سند لے کر جب وہ روانہ ہوئے تو لوگوں نے عرض کیا کہ حضورؐ نے خیال نہین فرمایا کہ اس شخص کو جاگیر مین کیا چیز عطا فرمادی گئی، وہ تو ایک نہ ختم ہونے والا جاری چشمہ ہے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ سُن کر ارشاد فرمایا "فلا اذن" یعنی جب وہ ایسا چشمہ ہے تو پھر وہ جاگیر مین نہیں دیا جا سکتا۔

اسی لئے فقہا نے یہ طے کر دیا ہو کہ حکومت اس قسم کی چیزین کسی کو جاگیر مین بھی دے، جب بھی وہ کسی کی جاگیر نہین بنے گی، اور وہ ہر حال مین پبلک جائداد ہی رہے گی،

علاوہ ان معادن کے فقہا نے انھین مصالح کی بنا پر لکھا ہے کہ

| | |
|---|---|
| لیس للامام ان یقطع مالاغنی للمسلمین عنہ یعنی اذا کانت اجمۃ او غیضۃ او شجر یشربون منہ او مملحۃ لاھل بلد لا فلیس للامام ان یقطع ذلک لاحد، | ایسی چیزین جن سے عموماً مسلمان بے نیاز نہین ہو سکتا، یعنی ان کی عام ضرورت کی چیزین ہون تو حکومت کو حق نہین ہے کہ کسی خاص آدمی کی جاگیر مین ان کو دے دے مثلاً کوئی اجمہ (آبی نیستان) ہو یا جنگل ہو، یا دریا ہو جس سے پانی پیتے ہون یا نمک بنانے کی جگہ کسی خاص آبادی کی ہو، جائز نہ ہوگا کہ امام کسی کو یہ چیزین جاگیر |

(عنایہ برحاشیہ ہدایہ ج ۴ ص ۳۸۲) مین دے۔

اسی طرح آبادی کی چراگاہین یا ارد گرد کی جھاڑیاں جن سے لوگ ایندھن کا کام لیتے ہین یا آبادی کے اطراف کی ایسی زمینین جن پر کھلیان وغیرہ لگاتے ہین، اور ان کا کوئی مالک نہ ہو تو فقہا نے لکھا ہے،

| | |
|---|---|
| ماکان خارج البلد لا من مرافقھا ومحتطباً لاھلھا او مرعی لھم لا یکون مواتاً حتی لا یملک الامام اقطاعھا، | آبادی سے باہر جو سہولت کی چیزین ہون اور باشندون کو لکڑی حاصل کرنے کی جگہ ہو تو یہ سب ایسی چیزین نہ ہوا ت (یعنی ایسی زمین نہین ہو سکتی ہین جنھین آباد کر کے کوئی ان کو ذاتی ملک بنا سکتا ہو) اور نہ امام (حکومت) ان |

(کفایہ برحاشیہ فتح القدیر ج ۸ ص ۱۳۸) کو جاگیر مین دے سکتا ہے۔

زیلعی نے اس دفعہ کو نقل کرتے ہوئے یہ لکھا ہے :-

فَنَاءِ العامر فینتفعونَ بہ لاَنھُوْ محتاجون الیہ لرعی مواشیھو و طرح حَصَائد ھم فلم یکن انتفاعھم منقطعا عنہ ظاھراً فلا یکون مَواتا

آبادی کے اطراف واکناف کی زمین کا بھی یہی حکم ہے، کہ عام لوگ اس سے نفع اٹھاتے ہین لوگ اپنی مویشیون کے چرانے کے لئے اور کھلیان لگانے کے لئے اس کے محتاج ہین، اوراس وجہ سے استفادہ کا جو حق ہے، وہ اس قسم کی زمینون سے منقطع نہین ہوسکتا، اس لئے اس کا الموات (آباد کرکے آدمی جس کا مالک ہوسکتا ہو) اس مین شمار نہین ہوسکتا،

(زیلعی بر ہدایہ ج ۴ ص ۳۸۰)

اسلام نے جب ان چیزون مین انفرادی ملک کو ناجائز ٹھہرایا ہے۔ تو ظاہر ہے کہ شاہراہ عام یا عام آبپاشی کے ذرائع جنھیں یون بھی پبلک کی ملک خیال کیا جاتا ہے، ان مین انفرادی ملک کو کس طرح جائز قرار دیا جاسکتا ہے، فقہ کی کتابون مین اس کی صراحت کردی گئی ہے کہ جس طرح مندرجہ بالا امور کو حکومت کسی کی انفرادی ملک نہین قرار دے سکتی، اسی طرح

لا اقطاعہ کمشارع الماء وطرقات المسلمین،

جائز نہ ہوگا کہ پانی کے خزانون اور مسلمانون کی عام شاہراہون کو حکومت کسی کی جاگیر مین دیدے،

(ابن قدامہ ج ۶ ص ۱۵۸)

نہ حکومت دے سکتی ہے، اور نہ آبادی کے باشندے ان پر قبضہ کرکے اپنی ملک بنا سکتے ہین، کفایہ شرح ہدایہ مین ہے :-

وکن لا یجوز احیاء ما تعلق بہ حق

یون ہی آباد کرکے قبضہ کرنے کی اجازت ان

| | |
|---|---|
| العامة کما فی النھر والطریق، | چیزون کے متعلق بھی نہین دیجا سکتی جن کے ساتھ عوام کا حق متعلق ہو، مثلاً نہر اور راستہ کا جو حکم ہے، |
| (ج ۴ ص ۳۸۲) | |

خلاصہ یہ ہے کہ پانی، آگ، گھاس، اور ایسے معادن جن کی پیداوار کے حاصل کرنے مین کسی محنت و مشقت جد وجہد اور مصارف کی ضرورت نہین ہوتی، اور عام لوگون کی ضرورت کی چیزین ان سے برآمد ہوتی ہون، آبادی کی چراگاہین، جنگل جھاڑ، جن کا کوئی مالک نہ ہو، آبادی کے اطراف کی وہ زمین جس مین آباد کار اپنی زرعی کاروبار کرتے ہون، مثلاً کھلیان وغیرہ لگاتے ہون، یا شوارع عام (عام راستے) یا آبپاشی کے عام خزانے وغیرہ ایسی چیزین نہ حکومت کسی کو انفرادی طور پر ان کا مالک بنا سکتی ہے، اور نہ قبضہ کرکے خود کوئی ان کو اپنی انفرادی ملک بنا سکتا ہے، اگر کوئی قبضہ بھی کرے گا تو قانوناً غلط ہوگا، اور ہمیشہ یہ پبلک جائداد ہی سمجھی جائے گی، گویا یہ سمجھنا چاہئے کہ اسلام ان امور کے متعلق اپنا نقطۂ نظر اشتراکی رکھتا ہے، اجمالی طور پر تو ان امور کا یہی حال ہے لیکن فقہاء نے اون کی مختلف قسمون پر غور کیا ہے، اور بعض چیزون کو اشتراک کے اس حکم سے مستثنیٰ بھی کیا ہے، مثلاً پانی کی اونھون نے چار قسمین قرار دی ہین، صاحب بدائع لکھتے ہین،

پانی کی مختلف قسمین اور ان کے مختلف احکام | صاحب بدائع لکھتے ہین :-

| | |
|---|---|
| المیاہ اربعة انواع الاول الماء الذی یکون فی الاوانی والظروف والثانی الذی یکون فی الآبار والحیاض والعیون الثالث ماء الانھار الصغار اللتی تکون لاقوام مخصوصین والرابع ماء الانھار | پانی کی چار قسمیں ہین، پہلی قسم پانی کی وہ ہے جو برتنون اور ظروف میں ہو، دوسری قسم وہ ہے جو کوؤن اور حوضون اور چشمون مین ہو، تیسری قسم وہ ہے جو اون چھوٹے دریاؤن اور ندیون مین ہو جن کا تعلق خاص خاص قومون سے ہو، چوتھی قسم وہ ہے جو بڑے بڑے دریا، جیسے |

العظام کجیحون وسیحون ودجلہ والفرات | جیحون اور سیحون، دجلہ و فرات وغیرہ میں ہو،

بڑے بڑے دریا کا پانی | پانی کے ان چار اقسام کے متعلق بالاتفاق سب کا یہ مذہب ہے، کہ جو پانی بڑے بڑے دریا مثلاً جیحون، سیحون یا ہندوستان میں گنگا جمنا، کرشنا گوداوری کا ہے، یہ ملک کے تمام باشندوں کا پانی ہے، ہر شخص کو اس سے خود پینے کا، جانوروں کو پلانے کا اور کھیتوں باغوں کے سینچنے کا قانونی حق ہے، صاحب بدائع لکھتے ہیں

| | |
|---|---|
| الانہار العظام کسیحون وجیحون | بڑے بڑے دریا مثلاً سیحون اور جیحون دجلہ و فرات |
| ودجلۃ والفرات ونحوھا فلا | اور اسی قسم کے جو دریا ہیں، یہ کسی کی ذاتی ملک |
| ملک لاحد فیھا ولا فی رقبۃ | نہیں بن سکتے، نہ ان کے پانی کا کوئی ذاتی مالک |
| النھر ولا لاحد حق خاص فیھا | ہو سکتا ہے، اور نہ اس رقبہ زمین کا جس میں ان |
| ولا فی الشرب بل ھو حق عامۃ | دریاؤں کا پانی بہتا ہے، اور نہ کسی خاص شخص |
| المسلمین. فلکل احد ان ینتفع | کا ان کے ساتھ کوئی ذاتی حق متعلق ہو سکتا ہے، |
| بھذہ الانہار بالشفۃ والسقی، | نہ آبپاشی کا ذاتی حق ان دریاؤں کے متعلق کسی |
| | خاص شخص کو حاصل ہو سکتا ہے، بلکہ یہ عام |
| | مسلمانوں کا حق ہے، اسی لئے ہر شخص کو حق حاصل |
| | ہے کہ ان دریاؤں سے وہ نوشیدنی اور سیرابی |
| | دونوں قسم کے منافع اٹھا سکتا ہے، |

بڑے دریاؤں سے نہر نکالنا | صرف یہی نہیں بلکہ ان دریاؤں سے نہر کاٹ کر اگر کوئی اپنی زمین میں لائے اور کسی دوسرے کی زمین اس کے اس فعل سے برباد نہ ہوتی ہو یا باشندگان ملک کو اور کسی قسم کا نقصان نہ پہونچتا ہو تو کسی کو کوئی حق نہیں ہے کہ نہر کھودنے سے اس کو روکے حتی کہ حکومت بھی یہ نہیں کر سکتی،

بدائع میں ہے :-

| | |
|---|---|
| العامۃ کما فی النھر والطریق، | چیزون کے متعلق بھی نہین دیجا سکتی جن کے ساتھ عوام کا حق متعلق ہو، مثلاً نہر اور راستہ کا جو حکم ہے، |
| (ج ۴ ص ۳۸۲) | |

خلاصہ یہ ہے کہ پانی، آگ، گھاس، اور ایسے معادن جن کی پیداوار کے حاصل کرنے مین کسی محنت و مشقت جدوجہد اور مصارف کی ضرورت نہین ہوتی، اور عام لوگون کی ضرورت کی چیزین ان سے برآمد ہوتی ہون، آبادی کی چراگاہین جنگل جھاڑ جن کا کوئی مالک نہ ہو، آبادی کے اطراف کی وہ زمین جس میں آباد کار اپنی زرعی کاروبار کرتے ہون، مثلاً کھلیان وغیرہ لگاتے ہون، یا شوارع عام (عام راستے) یا آبپاشی کے عام خزانے وغیرہ ایسی چیزین نہ حکومت کسی کو انفرادی طور پر ان کا مالک بنا سکتی ہے، اور نہ قبضہ کرکے خود کوئی ان کو اپنی انفرادی ملک بنا سکتا ہے، اگر کوئی قبضہ بھی کرے گا تو قانوناً غلط ہوگا، اور ہمیشہ یہ پبلک جائداد ہی سمجھی جائے گی، گویا یہ سمجھنا چاہئے کہ اسلام ان امور کے متعلق اپنا نقطۂ نظر اشتراکی رکھتا ہے، اجمالی طور پر تو ان امور کا یہی حال ہے لیکن فقہاء نے اون کی مختلف قسمون پر غور کیا ہے، اور بعض چیزون کو اشتراک کے اس حکم سے مستثنیٰ بھی کیا ہے، مثلاً پانی کی اونھون نے چار قسمین قرار دی ہین، صاحب بدائع لکھتے ہین،

پانی کی مختلف قسمین اور ان کے مختلف احکام | صاحب بدائع لکھتے ہین :-

| | |
|---|---|
| المیاہ اربعۃ انواع الاول | پانی کی چار قسمیں ہین، پہلی قسم پانی کی وہ ہے |
| الماء الذی یکون فی الاوانی | جو برتنون اور ظروف میں ہو، دوسری قسم وہ |
| والظروف والثانی الذی یکون | ہے جو کوؤن اور حوضون اور چشمون مین ہو، |
| فی الآبار والحیاض والعیون | تیسری قسم وہ ہے جو اون چھوٹے دریاؤن اور |
| الثالث ماء الانھار الصغار اللتی | ندیون مین ہو جن کا تعلق خاص خاص قومون |
| تکون لاقوام مخصوصین والرابع ماء الانھار | سے ہو، چوتھی قسم وہ ہے جو بڑے بڑے دریا، جیسے |

العظام کجیحون وسیحون ودجلہ والفرات جیحون اور سیحون، دجلہ و فرات وغیرہ میں ہو،

بڑے بڑے دریا کا پانی | پانی کے ان چار اقسام کے متعلق بالاتفاق سب کا یہ مذہب ہے، کہ جو پانی بڑے بڑے دریا مثلاً جیحون، سیحون یا ہندوستان میں گنگا جمنا، کرشنا گوداوری کا ہے، یہ ملک کے تمام باشندوں کا پانی ہے، ہر شخص کو اس سے خود پینے کا، جانوروں کو پلانے کا اور کھیتوں باغوں کے سینچنے کا قانونی حق ہے، صاحب بدائع لکھتے ہیں،

| | |
|---|---|
| الانهار العظام كسيحون وجيحون | بڑے بڑے دریا مثلاً سیحون اور جیحون دجلہ و فرات |
| ودجلة والفرات ونحوها فلا | اور اسی قسم کے جو دریا ہیں، یہ کسی کی ذاتی ملک |
| ملك لاحد فيها ولا في رقبة | نہیں بن سکتے، نہ ان کے پانی کا کوئی ذاتی مالک |
| النهر ولا لاحد حق خاص فيها | ہو سکتا ہے، اور نہ اس رقبہ زمین کا جس میں ان |
| ولا في الشرب بل هو حق عامة | دریاؤں کا پانی بہتا ہے، اور نہ کسی خاص شخص |
| المسلمين. فلكل احد ان ينتفع | کا ان کے ساتھ کوئی ذاتی حق متعلق ہو سکتا ہے، |
| بهذه الانهار بالشفة والسقي، | نہ آبپاشی کا ذاتی حق ان دریاؤں کے متعلق کسی |
| | خاص شخص کو حاصل ہو سکتا ہے، بلکہ یہ عام |
| | مسلمانوں کا حق ہے، اسی لئے ہر شخص کو حق حاصل |
| | ہے کہ ان دریاؤں سے وہ نوشیدنی اور سیرابی |
| | دونوں قسم کے منافع اٹھا سکتا ہے، |

بڑے دریاؤں سے نہر نکالنا | صرف یہی نہیں بلکہ ان دریاؤں سے نہر کاٹ کر اگر کوئی اپنی زمین میں لائے اور کسی دوسرے کی زمین اس کے اس فعل سے برباد نہ ہوتی ہو یا باشندگانِ ملک کو اور کسی قسم کا نقصان نہ پہونچتا ہو تو کسی کو کوئی حق نہیں ہے کہ نہر کھودنے سے اس کو روکے حتی کہ حکومت بھی یہ نہیں کر سکتی،

بدائع میں ہے :-

